# ثقہ ثبت حافظ الحدیث
# امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ

60 محدثین کرام و آئمہ عظام سے امام اعظم ابو حنیفہ نعمان بن ثابت رحمہ اللہ کی تعریف و توثیق اسنادی بحث کے ساتھ۔

ماخوذ : مجلہ الاجماع

النعمان سوشل میڈیا سروسز

جلد سوم

شمارہ نمبر ۱۶

ستمبر / ۲۰۲۰

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

دو ماہی مجلّہ

# الاجماع

* امام کے پیچھے قراءت کرنے کی ممانعت۔(قسط ۳)
* امام ابو منصور الماتریدیؒ (م ۳۳۳؁ھ) کی توثیق۔
* حافظ محمد بن یوسف الصالحیؒ (م ۹۴۲؁ھ) نے کئی ائمہ احناف کو ثقہ، ثبت قرار دیا ہے۔
* امام یزید بن ہارونؒ (م ۲۰۶؁ھ) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) صدوق اور متقن ہیں۔

ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

امام یزید بن ہارونؒ (م ٢٠٦؁) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (م ١٥٠؁) صدوق اور متقن ہیں۔

## - مولانا نذیر الدین قاسمی

امام ابو عبد اللہ الصیمریؒ (م ٤٣٦؁) فرماتے ہیں کہ:

**اخبرنا عمر بن إبراهيم قال ثنا مكرم قال ثنا احمد بن عطية قال ثنا تميم بن المنتصر قال كنت عند يزيد بن هارون فذكر أبا حنيفة فنال إنسان منه فأطرق طويلا قالوا رحمك الله حدثنا فقال كان أبو حنيفة تقيا نقيا زاهدا عالما صدوق اللسان احفظ اهل زمانه سمعت كل من أدركته من أهل زمانه يقول إنه ما رأى أفقه منه۔**

ثقہ، ضابط، محدث تمیم بن **المنتصر**ؒ (م ٢٤٥؁) فرماتے ہیں کہ میں یزید بن ہارونؒ کے پاس تھا کہ امام ابو حنیفہؒ کا ذکر ہوا، تو کسی شخص نے امام صاحبؒ کی شان میں گستاخی کی، تو یزید بن ہارونؒ کافی دیر تک گردن جھکائے ہوئے خاموش بیٹھے رہے۔

لوگوں نے کہا: اللہ آپ پر رحم کرے، ہم سے حدیث بیان کیجئے۔

تو یزید بن ہارونؒ نے کہا کہ: امام ابو حنیفہؒ متقی تھے۔

پاکیزہ شخصیت کے مالک تھے۔

بہت بڑے زاہد اور عالم تھے۔

زبان کے سچے تھے۔

اپنے زمانہ میں سب سے زیادہ حفظ والے تھے۔

میں نے ان کے زمانہ کے ہر اس آدمی جس کو میں نے پایا کہتے ہوئے سنا کہ: ہم نے ان سے بڑا فقیہ نہیں دیکھا۔ **(اخبار ابی حنیفة واصحابة: ص ٤٨)**، اس روایت کے تمام روات ثقہ ہیں۔ البتہ اس سند میں موجود احمد بن محمد بن المغلس المعروف بہ احمد بن عطیہ الکوفیؒ **(م ٣٠٨ھ)** ضعیف ہیں۔

لیکن ان کے کئی متابع موجود ہیں، لہذا اس روایت میں ان پر جرح فضول اور بے کار ہے۔ غالباً یہی وجہ ہے کہ امام ابو القاسم ابن عساکرؒ **(م ٥٧١ھ)** کے نزدیک اس (روایت) میں کوئی حرج نہیں ہے۔ **(منازل الأئمة الأربعة للسلماسی: ص ١٧٠، تاریخ ابن عساکر: ج ٦٤: ص ٤٥)**

**متابع نمبر ١:**

ثقہ، ثبت، عابد، متقن، حافظ الحدیث، امام یزید بن ہارونؒ **(م ٢٠٦ھ)** اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے، چنانچہ:

لسان المیزان میں حافظ ابن حجرؒ **(م ٨٥٢ھ)** نے نقل کیا ہے کہ:

**وقال محمود بن غيلان: قلت ليزيد بن هارون: ماتقول في أبي يوسف؟ فقال: أنا أروي عنه۔**

محمود بن غیلانؒ **(م ٢٣٩ھ)** کہتے ہیں کہ میں نے یزید بن ہارونؒ **(م ٢٠٦ھ)** سے کہا کہ: آپ امام ابو یوسفؒ کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟ تو یزید بن ہارونؒ نے کہا: **"أنا أروي عنه"**۔ **(لسان المیزان: ج ٨: ص ٥١٨)**

سلفی عالم و محدث، شیخ ابو الحسن مصطفیٰ بن اسماعیل **السلیمانی** کہتے ہیں کہ

یزید بن ہارونؒ کا یہ لفظ **"أنا أروي عنه"** (میں دو معنوں کا) احتمال ہے:

(١) انکار کے معنی کا احتمال، کہ کیا میں ابو یوسفؒ جیسے سے روایت کر سکتا ہوں؟

(۲) اقرار کے معنی کا احتمال، کہ ہاں ! میں نے ابو یوسفؒ سے روایت کیا ہے، اگر وہ ثقہ نہ ہوتے، تو میں ان سے روایت نہیں کرتا۔

اور میرے نزدیک پہلے معنیٰ کا احتمال ظاہر ہے، کیونکہ اسی لسان المیزان میں ہے کہ یزید بن ہارونؒ (**م ۲۰۶ھ**) سے روایت ہے کہ ابو یوسفؒ کی روایت سے استدلال کرنا حلال نہیں ہے۔

خلاصہ یہ کہ ہر صورت میں یزید بن ہارونؒ کا یہ لفظ **"أنا أروي عنه"** ان کا راوی کے سلسلہ میں چھان بین کرنے پر دلالت کرتا ہے۔ **(اتحاف النبیل: ج ۲ : ص ۱۴۷)**

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ امام یزید بن ہارونؒ اپنے نزدیک راوی کے ضعف کے بارے میں چھان بین کرتے اور صرف معتبر اور مقبول سے روایت کرتے تھے۔[11]

اور امام یزید بن ہارونؒ (**م ۲۰۶ھ**) نے امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) سے روایت لی ہے۔ **(تہذیب الکمال: ج ۲۹: ص ۴۲۱، سیر: ج ۶: ص ۶۹۴)**

ثابت ہوا کہ امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**)، حافظ یزید بن ہارونؒ (**م ۲۰۶ھ**) کے نزدیک ثقہ ہیں۔

**متابع نمبر ۲ :**

صدوق، امام، حافظ ابو محمد الحارثیؒ (**م ۳۴۰ھ**) فرماتے ہیں کہ :

**حدثنا السری بن عصام قال سمعت حامد بن آدم یقول حدثنا یزید بن هارون عن ابی حنیفة باحادیث و قال لیته کانت اکثر من هذا۔**

[11] امام یزید بن ہارونؒ (**م ۲۰۶ھ**) اور ابن معینؒ (**م ۲۳۳ھ**) کا قول، جس کو شیخ ابو الحسن السلیمانی نے ذکر کیا ہے، ان کے درمیان راجح تطبیق یہی ہو گی کہ یزید بن ہارونؒ اپنے نزدیک صرف ثقہ یا صدوق راوی سے روایت کرتے ہیں، جبکہ وہ راوی ابن معینؒ کے نزدیک کمزور اور ضعیف ہوتا ہے۔ واللہ اعلم

حامد بن آدمؒ کہتے ہیں کہ امام یزید بن ہارونؒ **(م ۲۰٦؁ھ)** نے، امام ابو حنیفہؒ **(م ۱۵۰؁ھ)** سے مروی کئی احادیث ہمیں بیان کی اور کہا کہ کاش میرے پاس اس سے زیادہ، ان کی احادیث ہوتی۔ **(کشف الاثار مخطوطة: [FOLIO] نمبر ۱٦٦، مسند ابی حنیفة للحارثی: ج ۱: ص ۴۳۵)**


مركز جمعة الماجد للثقافة والتراث - دبي
العنوان: كشف الآثار الشريفة في مناقب أبي حنيفة
الموضوع: تراجم
الرقم: ٦/٥٠ خ
3105

**سند کی تحقیق:**

(۱) امام حارثیؒ (م ۳۴۰ھ) صدوق، حافظ الحدیث ہیں۔ **(مجلہ الاجماع: ش ۲: ص ۸۹)**

(۲) ابو سہل، السری بن عصام بن عبد اللہ بن سہل البخاریؒ سے ابو بکر محمد بن حامد القواریری البخاریؒ **(م ۳۴۴ھ)**، حافظ حارثیؒ **(م ۳۴۰ھ)**، ابو نصر، احمد بن سہل بن حمدویہ البخاریؒ، محمد بن سعید بن محمودؒ وغیرہ نے روایت لی ہے۔ **(بحر الفوائد للکلاباذی: ص ۳۵۰، الرد علی من یقول الم حرف لابن مندہ الاصبہانی: ص ۵۸، اکمال لابن ماکولا: ج ۷: ص ۲۴۹، تلخیص المتشابہ للخطیب: ج ۲: ص ۶۲۲)**

لہذا ابو سہلؒ صدوق ہیں۔ **(ص: ۳۲)**

(۳) حامد بن آدمؒ جب ثقہ سے روایت کریں، تو ان کی روایت منکر نہیں ہوتی۔ **(الکامل: ج ۳: ص ۴۰۹)**، اور یہاں بھی ثقہ سے روایت کر رہے ہے، لہذا یہاں حامد بن آدمؒ مقبول ہیں۔

(۴) حافظ یزید بن ھارونؒ (م ۲۰۶ھ) مشہور ثقہ، حافظ اور ثبت، امام ہیں۔ **(تقریب)**

لہذا یہ سند حسن ہے۔

**متابع نمبر ۳:**

صدوق، امام، حافظ ابو محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ) فرماتے ہیں کہ:

**قال حدثنا عبد اللہ بن عبید اللہ قال حدثنا محمد بن اللیث السرخسی قال حدثنا ابو سعید شیبة بن ھشام السرخسی قال حدثنا لبید بن ابی لبید السرخسی قال سمعت یزید بن ھارون یقول کان ابو حنیفة اماماً من ائمة المسلمین یقتدی لہ قال ورایتہ یترحم علیہ و یذکرہ بالفضل۔**

لبید بن ابی لبید سرخسیؒ کہتے ہیں میں نے یزید بن ہارونؒ کو کہتے ہوئے سنا کہ امام ابو حنیفہؒ مسلمانوں کے اماموں میں سے ایک امام ہیں، جن کی اقتداء کی جاتی ہے، راوی کہتے ہیں: اور میں انہیں دیکھا کہ وہ (یزید بن ہارونؒ) ان (امام ابو حنیفہؒ) کے لئے رحمت کی دعا کر رہے ہیں اور ان کی فضیلت بیان کر رہے ہیں۔

**(کشف الاثار مخطوطة: [FOLIO] نمبر ۱۶۶)**

**سند کی تحقیق:**

(۱) امام حارثیؒ (م ۳۴۰ھ) کی توثیق گزر چکی۔

(۲) عبد اللہ بن عبید اللہ سے مراد صدوق، امام ابو عبد الرحمٰن عبد اللہ بن عبد اللہ بن عبید اللہ بن شریح الشیبانی البخاریؒ (م ۳۰۷ھ) ہیں۔ **(الانساب للسمعانی: ج۹: ص۱۰۹)**

(۳) محمد بن اللیث السرخسیؒ کا پورا نام محمد بن اللیث بن سعید السرخسیؒ ہے، اور ان کے بارے میں امام شمس الدین ابن الجزریؒ (م ۸۳۳ھ) کہتے ہیں کہ "**شیخ معروف**" وہ مشہور و معروف شیخ ہیں۔ **(غایۃ النہایۃ لابن الجزری: ج ۲: ص ۲۳۴)**، جو کہ ان کے صدوق ہونے کیلئے کافی ہے۔ **(مجلہ الاجماع: ش ۱۴: ص ۵۷)**

(۴) ابو سعید شبیبہ بن ہشام السرخسیؒ کے حالات نہیں مل سکے، لیکن چونکہ ان کے متابع عمرو بن حمید موجود ہیں، لہذا اس روایت میں ان پر جرح فضول ہے۔[12]

---

[12] چنانچہ حافظ حارثیؒ (م ۳۴۰ھ) ہی کہتے ہیں کہ:

**قال حدثنا علی بن الحسن بن سعد قال حدثنا الشیخ عمرو قال کان یزید بن ھارون ۔۔۔۔۔۔۔۔ فقال یزید بن ھارون مه کان ابو حنیفة اماماً یقتدی به۔**

۔۔۔ تو یزید بن ہارون نے کہا: خاموش رہو، امام ابو حنیفہؒ امام تھے، جن کی اقتداء کی جاتی ہے۔ **(کشف الاثار مخطوطة: [FOLIO] نمبر ۱۶۶، مسند ابی حنیفة للحارثی: ج ۲: ص ۵۹۵)**

(۵) لبید بن ابی لبید السرخسی صدوق ہیں۔

ان سے ثقہ، ثبت، امام، حجت، متقن، حافظ الحدیث، حسن بن علی الحلوانی الخلالؒ (م ۲۴۲؁ھ) نے روایت کی ہے۔ **(الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم: ج۷: ص ۱۸۱)** اور وہ اپنے نزدیک عام طور سے ثقہ سے روایت لیتے تھے۔[13]

لہذا لبید بن ابی لبید السرخسیؒ صدوق ہیں۔

(٦) یزید بن ھارونؒ (م ۲۰٦؁ھ) مشہور ثقہ، حافظ اور ثبت، امام ہیں۔ **(تقریب)**

لہذا یہ روایت حسن ہے۔

**متابع نمبر ۴ :**

حافظ المغرب، امام خطیب بغدادیؒ (م ۴٦۳؁ھ) فرماتے ہیں کہ:

---

**سند کی تحقیق:**

(۱) امام حارثیؒ (م ۳۴۰؁ھ) کی توثیق گزر چکی۔

(۲) علی بن الحسن بن سعد الھمذانیؒ (م ۳۱۷؁ھ) بھی ثقہ ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۷: ص ۳۲۷)**

(۳) عمرو بن حمید، قاضی دینور بھی اس روایت میں صدوق ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج۷: ص ۳۴۲)**

[13] امام ابو داودؒ (م ۲۷۵؁ھ) فرماتے ہیں کہ وہ رجال کے عالم تھے۔ حافظ خلیلیؒ (م ۴۴٦؁ھ) کہتے ہیں کہ " **کان یشبه بأحمد فی سمته و دیانته** " حسن بن علی الخلالؒ طور طریقے اور دیانت داری میں احمد بن حنبلؒ کے مشابہ تھے۔ **(تہذیب التہذیب: ج۲: ص ۳۰۳)**، اور امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱؁ھ) کا حدیث میں اتقان رجال مشہور ہے۔ لہذا امام احمدؒ کے مشابہ ہونے کی وجہ سے، حافظ حسن بن علی الحلوانی الخلالؒ (م ۲۴۲؁ھ) بھی عام طور سے اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت لیتے تھے۔

نیز اس کی مزید تائید اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ تہذیب الکمال میں موجود ان کے تمام کے تمام شیوخ ثقہ یا صدوق ہیں سوائے ایک کے۔ **(تہذیب الکمال: ج٦: ص ۲٦۰)** واللہ اعلم

**أخبرنا الخلال، أخبرنا الحريري أن النخعي حدثهم قال: حدثنا محمد بن علي بن عفان، حدثنا محمد بن عبد الملك الدقيقي قال: سمعت يزيد بن هارون يقول: أدركت الناس فما رأيت أحدا أعقل، ولا أفضل، ولا أروع، من أبي حنيفة۔**

امام یزید بن ہارونؒ کہتے ہیں کہ میں نے (کئی) لوگوں کو دیکھا، مگر میں نے امام ابو حنیفہؒ سے زیادہ عقلمند، متقن اور افضل کسی کو نہیں دیکھا۔ **(تاریخ بغداد: ج١٣: ص٣٦١)**

**رواۃ کی تحقیق:**

(١) حافظ المغرب، امام خطیب بغدادیؒ مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج١: ص٤١٨)**

(٢) حافظ حسن بن محمد، ابو محمد الخلالؒ **(م ٤٣٩ھ)** ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج٩: ص٥٨١)**

(٣) علی بن عمرو بن سہل ابو الحسن الحریریؒ **(م ٣٨٠ھ)** بھی ثقہ راوی ہیں۔ **(تاریخ بغداد: ج١٢: ص٢٢)**

(٤) امام ابن کاس النخعیؒ **(م ٣٢٤ھ)** مشہور، ثقہ، ائمہ احناف میں سے ہیں۔ **(ارشاد القاصی والدانی: ص٤٤٠)**

(٥) محدث محمد بن علی بن عفانؒ **(م ٢٧٧ھ)** ثقہ ہیں۔ **(رجال الحاكم في المستدرك للشيخ مقبل بن هادى: ج٢: ص٢٦٣، موسوعة أقوال أبي الحسن الدارقطني في رجال الحديث وعلله: ج٢: ص٦٠٧)**

(٦) محمد بن عبد المالک دقیقیؒ **(م ٢٦٦ھ)** سنن ابی داؤد و ابن ماجہ کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تحریر التقریب: رقم ٦١٠١)**

(٧) ایزید بن ہارونؒ **(م ٢٠٦ھ)** مشہور ثقہ، ثبت، حجت، عابد، متقن اور حافظ الحدیث ہیں۔ **(تہذیب التہذیب، سیر)**

معلوم ہوا کہ یہ سند حسن ہے۔

**وضاحت:**

اس روایت میں امام یزید بن ہارونؒ **"افعل"** کا صیغہ استعمال کیا ہے، جو کہ امام صاحب کے اعلیٰ درجہ (یعنی ثقہ کے درجہ سے بھی اعلیٰ درجہ) کی توثیق پر دلالت کرتا ہے۔ **(مجلہ الاجماع: شمارہ نمبر ٤: ص٦٥)**

**متابع نمبر ٥:**

صدوق، خطیب، امام ابو المؤید محمد الخوارزمیؒ (م ۶۶۵؁ھ) فرماتے ہیں کہ:

**(أخبرني) يوسف بن عبد الله سبط ابن الجوزي بقراءتي عليه بسفح جبل الصالحين بدمشق قال أخبرني عبد الوهاب بن علي أخبرنا محمد بن أبي منصور أخبرنا ابن خيرون أخبرنا عبد العزيز بن علي الطحان، أخبرنا (ابو يعقوب يوسف بن احمد[14] أخبرنا) محمد بن جعفر[15] أخبرنا أحمد بن منصور الرمادي قال لي يزيد بن هارون ما رأيت أحلم من أبي حنيفة كان إذا بلغه عن رجل أنه نال منه وذكره بسوء بعث إليه برفق وقال غفر الله لك يا أخي فقد وكلتك إلى الله تعالى من يعلم مني خلاف ما قلت**

احمد بن منصور الرمادیؒ کہتے ہیں کہ مجھ سے یزید بن ہارونؒ نے کہا کہ: میں نے امام ابو حنیفہؒ سے زیادہ حلم اور بردبار کسی کو نہیں دیکھا، جب آپ کو کسی شخص کے بارے میں معلوم ہوتا کہ اس نے آپ کو برا بھلا کہا اور برائی کے ساتھ آپ کا تذکرہ کیا، تو آپ اس کو نرم جواب بھجواتے اور کہتے: میرے بھائی اللہ تعالیٰ آپ کی مغفرت فرمائے، میں آپ (کے معاملہ) کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں، جو میرے بارے میں آپ کے قول کے خلاف جانتا ہے۔ (**جامع المسانید للخوارزمی : ج۱: ص۶۹**)

رواۃ کی تفصیل درجِ ذیل ہے:

(۱) امام ابو المؤید محمد الخوارزمیؒ (م ۶۶۵؁ھ) صدوق، خطیب اور امام ہیں۔ (**مجلہ الاجماع: شمارہ نمبر ۴: ص ۳۰**)

---

[14] جامع المسانید للخوارزمی کے مطبوعہ نسخے میں عبد العزیز بن علی الطحانؒ (م ۴۴۴؁ھ) اور امام احمد بن منصور الرمادیؒ (م ۲۶۳؁ھ) کے شاگرد محمد بن جعفر السامریؒ (م ۳۲۷؁ھ) کے درمیان ابو یعقوب، یوسف بن احمد الصیدلانیؒ (م ۳۸۸؁ھ) کا حوالہ ساقط ہو گیا، لیکن الانتقاء لابن عبد البر میں محمد السامریؒ کے شاگرد ابو یعقوب، یوسف بن احمد الصیدلانیؒ (م ۳۸۸؁ھ) کا واسطہ موجود ہے۔ (**ص: ۱۳۵**)، لہذا ابن علی الطحانؒ اور محمد السامریؒ کے درمیان ابو یعقوب، یوسف بن احمد الصیدلانیؒ (م ۳۸۸؁ھ) کا واسطہ ہے۔

[15] احمد بن منصور الرمادیؒ کے شاگرد محمد بن جعفر سے مراد یہاں پر محمد بن جعفر السامریؒ (م ۳۲۷؁ھ) ہیں، کیونکہ الانتقاء میں رمادیؒ کے شاگرد محمد بن علی، ابو علی السامریؒ ہیں۔ (**ص: ۱۳۵**) اور ایک راوی کے دو، دو کنیتیں ہونا کوئی بعید نہیں ہے۔ لہذا یہاں پر محمد بن جعفر سے مراد یہاں پر محمد بن جعفر السامریؒ (م ۳۲۷؁ھ) ہی ہیں۔ واللہ اعلم

(۲) حافظ یوسف بن عبد اللہ، سبط ابن الجوزیؒ (۶۵۴ھ) مشہور، صدوق، امام مؤرخ اور حافظ الحدیث ہیں۔ **(جامع المسانید: ج۱: ص۵۴، الاجماع: شمار نمبر ۳: ص۲۷۸)**

(۳) ابو احمد عبد الوہاب بن علی بن علیؒ (م۶۰۷ھ) بھی ثقہ اور نیک ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج۶: ص۵۱۰، مر آۃ الزمان لسبط ابن الجوزیؒ: ج۲: ص۲۲۰)**

(۵) محمد بن ابی منصورؒ سے مراد ثقہ راوی محمد بن ابی منصور عبد الملک بن الحسنؒ (م۵۳۹ھ) ہیں۔ **(مر آۃ الزمان لسبط ابن الجوزی: ج۲: ص۴۱، ناسخ القرآن لابن الجوزی: ج۱: ص۲۳۱،** تحقیق محمد اشرف علی الملیباری)

(۵) حافظ ابو الفضل احمد بن حسن بن خیرون البغدادیؒ (م۴۸۸ھ) مشہور ثقہ، امام اور حجت ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۱۰: ص۵۹۰)**

(۶) عبد العزیز بن علی الازجی الطحان (م۴۴۴ھ) بھی صدوق راوی ہیں۔ **(المنتظم لابن الجوزیؒ: ج۸: ص۱۱۹، تاریخ الاسلام: ج۹: ص۶۵۶، تاریخ بغداد: ج۳: ص۵۳)**

(۷) ابو یعقوب، یوسف بن احمد الصیدلانیؒ (م۳۸۸ھ) بھی صدوق راوی ہیں۔ **(مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۸۴)**

(۸) محمد بن جعفر السامریؒ (م۳۲۷ھ) مشہور، ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۷: ص۵۳۹، سیر: ج۱۵: ص۲۶۷)**

(۹) احمد بن منصور الرامیؒ (م۲۶۳ھ) سنن ابن ماجہ کے راوی اور مشہور ثقہ، ضابط، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تقریب: رقم ۱۱۳، سیر)**

(۱۰) امام یزید بن ہارونؒ کی توثیق گزر چکی۔

لہذا یہ سند بھی حسن ہے۔ واللہ اعلم

**متابع نمبر ۶:**

ثقہ، ثبت امام ابو القاسم عبد اللہ بن ابی العوامؒ (م۳۳۵ھ) فرماتے ہیں کہ:

**حدثني إبراهيم بن أحمد بن سهل قال: ثنا القاسم بن غسان قال: سمعت إبراهيم بن عبد الله الهروي يقول: سمعت يزيد بن هارون يقول: أدركت ألف رجل من الفقهاء وكتبت عن أكثرهم، ما رأيت فيهم أفقه ولا أورع ولا أحلم من خمسة: أولهم أبو حنيفة۔**

امام یزید بن ہارونؒ فرماتے ہیں کہ میں نے "**١٠٠٠**" فقہاء کی جماعت کو پایا اور ان میں سے اکثر سے میں نے روایت لکھی ہے۔

ان میں پانچ ایسے فقیہ ہیں، جن سے بہتر نہ میں نے کوئی فقیہ دیکھا، نہ ان سے بہتر کوئی متقن دیکھا اور نہ ہی ان سے بہتر حلم اور بردبار دیکھا۔

اور ان پانچ میں سے پہلے امام ابو حنیفہؒ ہیں۔ **(فضائل ابی حنیفۃ وأخبارہ ومناقبہ لابی عوام: ص ٥٦)**

روات کی تحقیق درجِ ذیل ہے:

(١) امام ابو القاسم عبد اللہ بن ابی العوامؒ **(م ٣٣٥ھ)** مشہور ثقہ، ثبت، امام ہیں۔ **(مجلہ الاجماع: شمار نمبر ٢: ص ٣)**

(٢) ابو احمد، ابراہیم بن احمد بن سہل بن اسحاق الترمذیؒ صدوق ہیں۔

کیونکہ امام ابو القاسم ابن ابی العوامؒ **(م ٣٣٥ھ)** نے ان سے کثرت سے روایت لی ہے، تقریباً "**٢٤**" سے زیادہ روایتیں ان سے اپنی کتاب میں نقل کی ہیں۔ دیکھئے: **فضائل ابی حنیفہ وأخبارہ ومناقبہ لابن ابی عوام۔**

اور جب کوئی امام اپنے کسی شیخ سے کثرت سے روایات نقل کرتا ہے، تو وہ شیخ اس کے نزدیک کم از کم ثقہ ہوتا ہے۔ **(مجمع الزوائد: حدیث نمبر ٨٧٩٠)**

لہذا ابراہیم بن احمد بن سہل الترمذیؒ کم سے کم صدوق ضرور ہیں۔ واللہ اعلم

(٣) قاسم بن غسان المروزیؒ بھی صدوق ہیں۔ کیونکہ انکو صدوق راوی ابراہیم بن احمد بن سہل ترمذیؒ نے قاضی کوفہ قرار دیا ہے **(فضائل ابی حنیفہ: ص ٦٧)**

اور کسی راوی کی اچھی اور نیک شہرت اس کے صدوق ہونے کیلئے کافی ہے۔ **(مجلہ الاجماع: ش ١٤: ص ٥٧)**

لہذا قاسم بھی صدوق ہیں۔

(۴) ابراہیم بن عبد اللہ الہروی (م ۲۴۴ھ) سنن ترمذی اور ابن ماجہ کے راوی اور صدوق، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تقریب التہذیب: رقم ۱۹۳)**

(۵) امام یزید بن ہارون کی توثیق گزر چکی۔

معلوم ہوا کہ یہ روایت بھی حسن درجہ کی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حافظ ابن عبد البر (م ۴۶۳ھ) اور حافظ مغلطائی (م ۷۶۲ھ) فرماتے ہیں کہ:

امام یزید بن ہارون نے امام ابو حنیفہ کی تعریف و مدح اور ان کو پاکیزہ قرار دیا ہے۔ **(الانتقاء لابن عبد البر: ص ۱۳۷، اکمال تہذیب الکمال: ج ۲۲: ص ۵۶-۵۷)**

**خلاصہ کلام:**

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ:

- اس روایت میں ابن المغلس پر کلام مردود ہے۔
- امام یزید بن ہارون (م ۲۰۶ھ) کے نزدیک امام ابو حنیفہ (م ۱۵۰ھ) صدوق، بہترین، پاکیزہ، متقن، امام المسلمین اور بے مثال فقیہ ہیں۔ واللہ اعلم

شمارہ نمبر ۱۷

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

دسمبر / ۲۰۲۰

دوماہی مجلّہ

# الاجماع

* امام کے پیچھے قراءت کرنے کی ممانعت۔ (قسط ۴)
* امام ابو حنیفہ، نعمان بن ثابتؒ (م ۱۵۰؁ھ) ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث ہیں۔
* نضر بن محمد القرشیؒ (م ۱۸۳؁ھ)، امام ابو عبد الرحمٰن المقریؒ (م ۲۱۳؁ھ) وغیرہ بلکہ ثقات تو ثقات، متکلم فیہ رواۃ نے بھی امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) کی حدیث میں توثیق کی ہے۔

ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

امام ابو حنیفہ، نعمان بن ثابتؒ (م ۱۵۰ھ) ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث ہیں۔

## - مولانا نذیر الدین قاسمی

مشہور فقیہ، ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث، امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) کی مختصر توثیق وثناء درج ذیل ہیں:

(۱) امام الجرح والتعدیل، امام یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ) الحسین بن حبان کی روایت میں کہتے ہیں کہ

**روی عن ابی حنیفة سفیان الثوری، وعبدالله بن المبارک، وحماد بن زید، وھشیم، ووکیع، وعباد بن العوام، وجعفر بن عون، وابو عبدالرحمن عبدالله بن یزید المقری، وجماعة کثیرة، وھو ثقه لا بأس به۔**

امام ابوزکریا یحیٰ بن معینؒ کہتے ہیں: امام ابو حنیفہؒ سے سفیان ثوریؒ، ابن مبارکؒ، حماد بن زیدؒ، ہشیمؒ، وکیعؒ، عباد بن العوامؒ، جعفر بن عونؒ، ابو عبد الرحمٰن المقریؒ وغیرہ کثیر جماعت نے حدیث بیان کی ہے۔ آپؒ ثقہ ہیں، آپ میں کوئی خرابی نہیں ہے۔(**الانتصار والترجیح لسبط ابن الجوزی: ص٦**، وسند صحیح)[11]

- ان ہی کی ایک اور روایت میں وہ کہتے ہیں کہ

---

الجواب:

ہم ثابت کر چکے ہیں کہ حضور ﷺ کی وفات کے وقت، سن تمیز میں ہونے کی وجہ سے، عبد اللہ بن شدادؓ کی مرسل روایت، مرسل صحابی کے حکم میں ہے۔ لہذا ان کی روایت کو مرسل کہہ کر رد کرنا غیر صحیح ہے۔ لہذا ابن شدادؓ (م ۸۳ھ) ابو زبیر المکیؒ (م ۱۲٦ھ) کے قوی متابع ہیں۔ اور ابو زبیر المکیؒ (م ۱۲٦ھ) پر تدلیس کا الزام باطل و مردود ہے۔

نیز "**من کان له إمام فقراءة الإمام له قراءة**" کی روایت، عبد اللہ بن شدادؓ عن جابرؓ کی طریق سے بھی ثابت ہے، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔ لہذا عبد اللہ بن شدادؓ عن جابرؓ کی روایت کو مرسل کہنا بھی مردود ہے۔

[11] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۷۸**۔

**واما ابو حنیفة فقد حدث عنه قوم صالحون و أما ابو یوسف فلم یکن من اهل الکذب کان صدوقا فقیل له فأبو حنیفة کان یصدق في الحدیث قال نعم صدوق۔ (أخبار ابی حنیفة: ص۸٦،** واسنادہ حسن**)**[12]

- جعفر بن محمد بن ابی عثمان الطیالسیؒ کی روایت میں ابن معینؒ کہتے ہیں کہ

**أبو یوسف أوثق منه في الحدیث. قلت: فکان أبو حنیفة یکذب؟ قال: کان أنبل في نفسه من أن یکذب۔**

امام ابو یوسفؒ حدیث میں امام ابو حنیفہؒ سے زیادہ ثقہ ہیں، میں نے عرض کیا، کیا ابو حنیفہ جھوٹ بولتے تھے؟ فرمایا: وہ جھوٹ بولنے سے پاک تھے۔ **(تاریخ بغداد: ج۱۳: ص۴۲۱، طبع علمیة، بیروت، وسندہ صحیح)**[13]

- الدورقیؒ کی روایت میں کہتے ہیں کہ

**ثقة ما سمعت أحدا ضعّفه، هذا شعبة بن الُحجّاج یکتب إلیه أن یحدث ویأمره، وشعبة شعبة۔**

امام ابو حنیفہؒ ثقہ تھے، میں نے نہیں سنا کہ کسی ایک نے بھی انھیں ضعیف کہا ہو، یہ شعبہ بن الحجاج، انہیں (خط) لکھتے ہیں کہ وہ حدیث بیان کریں اور انہیں حکم دیتے ہیں، اور شعبہ تو آخر شعبہ تھے۔ **(الانتقاء لابن عبدالبر: ص۱۲۷، وسندہ حسن، الجواهر المضیة: ج۱: ص۲۹، مقام ابی حنیفة: ص۱۳۰)**[14]

- حافظ ابن المحرزؒ کی روایت میں حافظ ابن معینؒ فرماتے ہیں کہ

**"کان ابو حنیفة لا بأس به و کان لا یکذب"**

امام ابو حنیفہؒ ثقہ تھے اور آپ جھوٹ نہیں بولتے تھے **(معرفة الرجال لابن معین، روایة ابن محرز: ج۱: ص ۷۹)**[15]

---

[12] تفصیل سند کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۸٦۔**

[13] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۸۳۔**

[14] سند کی تحقیق کے لئے **مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۸۴۔**

[15] سند کی تحقیق کے لئے **مجلہ الاجماع: ش۳: ص۲۸۸۔**

- ابن المحرزؒ ایک اور مقام پر ابن معینؒ سے نقل کرتے ہیں کہ

**"ابو حنیفة عندنا من أهل الصّدق، و لم يتّهم بالكذب"**

امام ابو حنیفہؒ سچوں میں سے تھے، آپ پر جھوٹ بولنے کی تہمت نہیں لگائی گئی۔

**(معرفۃ الرجال لابن معین، روایۃ ابن محرز: ج۱: ص ۲۳۰)**

- محمد بن سعد العوفیؒ کی روایت میں وہ کہتے ہیں کہ

**"كان أبو حنيفة ثقة لا يحدث بالحديث إلا بما يحفظه، و لا يحدث بما لا يحفظ"۔**[16]

- حافظ محمد بن صالح الاسدیؒ ناقل ہیں کہ ابن معینؒ نے کہا:

**"كان أبو حنيفة ثقة في الحديث"۔(تهذيب الكمال للمزی: ج۲۹: ص ۴۲۴، ج۳۱: ص ۳۴)**

(۲) امیر المومنین فی الحدیث، امام العلل، امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ) کہتے ہیں کہ

**" أبو حنيفة روى عنه الثوري، و ابن المبارك، و حماد بن زيد، و هشيم، و وكيع بن الجراح، و عباد بن العوام، و جعفر بن عون، و هو ثقة لا بأس به "۔(جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبد البر: ج۲: ص ۱۰۸۳)**[17]

- ثقہ، حافظ، شبابۃ بن سوارؒ (م ۲۰۶ھ) کہتے ہیں کہ

**"كان شعبة حسن الرأي في أبي حنيفة"۔**

---

[16] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش۳: ص ۲۹۱۔

[17] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش۶: ص ۶۱۔

(۳)　امام شعبۃ بن الحجاجؒ (م ۱۶۰ھ)، امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں اچھی رائے رکھتے تھے۔ **(جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبد البر: ج۲: ص۱۰۸۳)** اور ان سے روایات لیتے اور ان کی بہت تعریف بیان کرتے تھے۔[18]

(۴)　صدوق راوی، ابو یحیی الحمانیؒ (م ۲۰۲ھ) فرماتے ہیں کہ

**"ما رأیت رجلا قط خیرا من أبي حنیفة"**

میں نے امام ابو حنیفہؒ سے اچھا آدمی کبھی نہیں دیکھا۔ **(مسند ابی حنیفۃ بروایت ابی نعیم: ص۲۱)**[19]

(۵)　ثقہ، امام نضر بن محمد القرشیؒ (م ۱۸۳ھ) فرماتے ہیں کہ

**" حدثنی الثقة الورع۔۔۔یعنی ابا حنیفة"۔**

امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) ثقہ، پرہیز گار شخص ہیں۔ **(مناقب للمکی: ص ۱۷۶، طبع بیروت)**[20]

(۶)　ثقہ، حجت، امام سفیان بن عیینہؒ (م ۱۹۸ھ) فرماتے ہیں کہ

**"لم یکن فی زمان ابی حنیفة رضی اللہ عنہ بالکوفة رجل افضل منہ ولا اورع ولا افقہ منہ"**

امام ابو حنیفہؒ کے زمانے میں، کوفہ میں ان سے زیادہ افضل، پرہیز گار شخص اور فقیہ کوئی اور نہیں تھا۔

-　ایک اور روایت میں کہتے ہیں کہ

---

[18] تفصیل کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۵: ص۹۷۔**

[19] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۸: ص۶۰۔**

[20] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **ص:۲۷۔**

**"ما رایت احدا اورع من ابی حنیفة رضی اللہ عنه"**

میں نے امام صاحبؒ سے زیادہ پرہیز گار شخص نہیں دیکھا۔(**مخطوطة کشف الآثار الشریفة للحارثی : [Folio] نمبر ۹، وسندہ حسن، دیکھئے الدیباجة علی سنن ابن ماجة للبھرائجی: ج۱: ص۴۸۱-۴۸۲**)

- تاریخ بغداد میں ابن عیینہؒ کا قول ہے کہ

**"ما مقلت عینی مثل ابی حنیفة"**

امام سفیان بن عیینہؒ (جنہوں نے امام مالکؒ، امام سفیان ثوریؒ، امام لیث بن سعدؒ، امام اوزاعیؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کو دیکھا ہے لیکن وہ) کہتے ہیں کہ میری آنکھوں نے امام ابو حنیفہؒ جیسا نہیں دیکھا۔(**تاریخ بغداد: ج۱۵: ص۴۵۹، بتحقیق بشار العواد معروف، مسند امام اعظم بروایت ابن خسرو: ج۱: ص۱۶۳**)[21]

- امام سفیان بن عیینہؒ (م۱۹۸ھ) نے امام ابو حنیفہؒ (م۱۵۰ھ) سے روایت کی ہے۔(**مسند امام اعظم بروایت ابن خسرو: ج۱: ص۲۰۹، ۲۰۸، جامع المسانید: ج۱: ص۱۷۴، مسند امام ابی حنیفة للحارثی: ج۱: ص۱۲۴، ص۷۸۷**)

اور امام ابن عیینہؒ اپنے نزدیک صرف ثقات سے روایت کرتے ہیں۔(**اتحاف النبیل: ج۲: ص۹۶**)

(۷) امام حسن بن صالح بن حیؒ (م۱۶۹ھ) کہتے ہیں کہ

**"کان النعمان بن ثابت فهما عالما متثبتا في علمه إذا صح عنده الخبر عن رسول الله صلى الله عليه وسلم لم يعده إلى غيره"**

امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابتؒ عقلمند عالم تھے، اپنے علم میں ثبت تھے۔ جب امام صاحبؒ کے نزدیک رسول ﷺ کی کوئی حدیث ثابت ہو جاتی، تو کسی اور کی طرف توجہ نہیں دیتے تھے۔(**الانتقاء: ص۱۲۸**)[22]

---

[21] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۴: ص۶۵**۔

(۸)　امام ایوب سختیانیؒ (م ۱۳۱ھ) فرماتے ہیں کہ

" الرجل الصالح فقیہ أهل الكوفة "۔ (تاریخ بغداد: ج ۱۳: ص ۳۴۱)[23]

(۹)　امام حماد بن زیدؒ (م ۱۷۹ھ) کہتے ہیں کہ

" واللہ إني لأحب أبا حنيفة لحبه لأيوب وروى حماد بن زيد عن أبي حنيفة أحاديث كثيرة "

قسم بخدا! میں ابو حنیفہ سے محبت کرتا ہوں، اس لئے کہ وہ ایوبؒ سے محبت کرتے ہیں، اور حماد بن زیدؒ نے امام ابو حنیفہ سے بہت سی حدیثیں روایت کی ہیں۔ (الانتقاء لابن عبد البر: ص ۱۳۰)[24]

اس روایت سے معلوم ہوا کہ:

i – امام أیوب سختیانیؒ (م ۱۳۱ھ)، امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) سے محبت کرتے تھے، انہیں پسند کرتے تھے۔

ii – امام حماد بن زیدؒ (م ۱۷۹ھ) بھی امام صاحبؒ کو پسند کرتے تھے۔

iii – حماد بن زیدؒ (م ۱۷۹ھ)، امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) سے روایت بھی کرتے تھے۔

اور امام حماد بن زیدؒ (م ۱۷۹ھ) اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے۔ (دراسات حديثية متعلقة بمن لا یروی الا عن ثقة للشیخ ابی عمرو الوصابی: ص ۲۳۲)

---

[22] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۷: ص ۴۷۔

[23] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۹: ص ۴۹۔

[24] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۱۲: ص ۲۰۔

(۱۰)　امام مالک بن انسؒ (م **۱۷۹ھ**) نے بھی امام ابو حنیفہؒ (م **۱۵۰ھ**) سے روایت لی ہے۔(**جامع المسانید: ج ۱: ص ۳۲۴**، **مزید تفصیل کے لئے دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۱۴: ص ۴۹**)

(۱۱)　ثقہ، امام، عابد معافی بن عمرانؒ (م **۱۸۶ھ**) کہتے ہیں کہ

**" کان فی ابی حنیفة رحمه الله عشر خصال ما کانت واحدة منها قط فی احد الا صار رئیسا فی قومه و ساد قبیلته الورع و الصدق و السخاء و الفقه و مداراة الناس و المروة الصادقة و الاقبال علی ما ینفع و طول الصمت و الاصابة بالقول و معونة اللهفان عدوا کان او ولیا"۔**

یعنی امام ابو حنیفہؒ (م **۱۵۰ھ**) صدوق تھے۔(**مناقب ابی حنیفة للمکی: ص ۱۸۵-۱۸۶، طبع بیروت**)[25]

(۱۲)　امام یزید بن ہارونؒ (م **۲۰۶ھ**) کہتے ہیں کہ

**" کان أبو حنیفة تقیا نقیا زاهدا عالما صدوق اللسان احفظ اهل زمانه سمعت کل من أدرکته من أهل زمانه یقول إنه ما رأی أفقه منه"**

امام ابو حنیفہؒ (م **۱۵۰ھ**) پرہیز گار شخص تھے، پاکیزہ شخصیت کے مالک تھے، بہت بڑے زاہد اور عالم تھے۔ صدوق تھے، اپنے زمانہ میں سب سے زیادہ حافظہ والے تھے، میں نے ان کے زمانہ کے ہر اس آدمی جس کو میں نے پایا کہتے ہوئے سنا کہ: ہم نے ان سے بڑا فقیہ نہیں دیکھا۔(**اخبار ابی حنیفة واصحابه: ص ۴۸**)[26]

-　ایک روایت میں کہتے ہیں کہ

---

[25] سند کی تحقیق **مجلہ الاجماع: ش ۱۵: ص ۷۴** پر موجود ہے۔

[26] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش ۱۶: ص ۳۴**۔

**”کان ابو حنیفۃ اماماً من ائمۃ المسلمین یقتدی لہ قال ورایتہ یترحم علیہ ویذکرہ بالفضل“**

امام ابو حنیفہؒ مسلمانوں کے اماموں میں سے ایک امام ہیں، جن کی اقتداء کی جاتی ہے، راوی کہتے ہیں: اور میں انہیں دیکھا کہ وہ (یزید بن ہارونؒ) ان (امام ابو حنیفہؒ) کے لئے رحمت کی دعا کر رہے ہیں اور ان کی فضیلت بیان کر رہے ہیں۔ **(کشف الاثار مخطوطۃ: [FOLIO] نمبر ۱۶۶)**[27]

- ایک جگہ وہ فرماتے ہیں کہ

**”أدرکت الناس فما رأیت أحدا أعقل، ولا أفضل، ولا أروع، من أبي حنیفة“**

میں نے (کئی) لوگوں کو دیکھا، مگر میں نے امام ابو حنیفہؒ سے زیادہ عقلمند، پرہیزگار شخص اور افضل کسی کو نہیں دیکھا۔ **(تاریخ بغداد: ج۱۳: ص ۳۶۱)**[28]

- نیز ثقہ، ثبت، عابد، متقن، حافظ الحدیث، امام یزید بن ہارونؒ **(م ۲۰۶ھ)** اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے **(اتحاف النبیل: ج۲: ص ۱۴۷، نیز دیکھئے مجلہ الاجماع: ش۱۶: ص ۳۴)**

اور امام یزید بن ہارونؒ **(م ۲۰۶ھ)** نے امام ابو حنیفہؒ **(م ۱۵۰ھ)** سے روایت لی ہے۔ **(تہذیب الکمال: ج۲۹: ص ۴۲۱، سیر: ج۶: ص ۶۹۴)**

(۱۳) امام ابو نعیم، فضل بن دکینؒ **(م ۲۱۹ھ)** فرماتے ہیں کہ

**”کان أبو حنیفة حسن الدین، عظیم الأمانة“**

---

[27] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۱۶: ص ۳۹۔**

[28] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۱۶: ص ۴۱۔**

امام ابو حنیفہؒ دین کے اچھے (اور) بڑے امانت دار تھے۔ (**مناقب ابی حنیفۃ وصاحبیہ للذہبی: ص ۴۱**)[29]

- امام ابو نعیم، فضل بن دکینؒ (**م ۲۱۹ھ**) اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے۔ (**دراسات حدیثیة متعلقة بمن لا یروی الا عن ثقة للوصابی: ص ۳۰۱-۳۰۲**)

اور امام ابو نعیم، فضل بن دکینؒ (**م ۲۱۹ھ**)، نے امام صاحب سے بھی روایت لی ہے۔ (**سیر: ج ۶: ص ۳۹۳، تہذیب الکمال: ۲۹: ص ۴۱۷**) یعنی امام ابو نعیم فضل بن دکینؒ (**م ۲۱۹ھ**) کے نزدیک، امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) ثقہ ہیں۔

(۱۴) امام ابو الحسن العجلیؒ (**م ۲۶۱ھ**) نے ان کو "**الثقات**" میں شمار کیا ہے اور کہا:

**" النعمان بن ثابت أبو حنيفة كوفي، تيمي من رهط حمزة الزيات وكان خزازًا يبيع "الخز، ويروى عن إسماعيل بن حماد بن أبي حنيفة، قال: نحن من أبناء فارس الأحرار، ولد جدي النعمان سنة ثمانين وذهب جدي ثابت إلى علي وهو صغير فدعا له بالبركة فيه وفي ذريته "۔ (معرفة الثقات للعجلی: رقم ۱۶۹۴)**

(۱۵) امام ابو داودؒ (**م ۲۷۵ھ**) فرماتے ہیں کہ

**"رحم الله أبا حنيفة كان إماما"**

اللہ امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) پر رحم کریں، وہ امام تھے۔ (**الانتقاء لابن عبد البر: ص ۳۲**)

(۱۶) امام ابن شاہینؒ (**م ۳۸۵ھ**) نے امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) کو "الثقات" میں شمار کیا ہے۔ (**تاریخ اسماء الثقات لابن شاہین: رقم ۱۴۴۱**)[30]

---

[29] اس سند کی تحقیق **مجلہ الاجماع: شمارہ نمبر ۱۹** میں آئے گی۔ انشاء اللہ

[30] حافظ ابن شاہینؒ (**م ۳۸۵ھ**) اپنے ایک اور کتاب " **ذكر من اختلف العلماء ونقاد الحديث فيه** " میں امام ابو حنیفہؒ (**م ۱۵۰ھ**) کے بارے میں کہتے ہیں کہ "**ولكن حديثه فيه اضطراب وكان قليل الرواية** " لیکن ان کی حدیث میں اضطراب ہے اور وہ قلیل

(۱۷) صاحب المستدرک، امام ابو عبد اللہ الحاکم الصغیرؒ (م ۴۰۵ھ) نے بھی امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) کو "**الأئمة الثقات المشهورين من التابعين وأتباعهم ممن يجمع حديثهم للحفظ، والمذاكرة، والتبرك بهم، وبذكرهم من المشرق إلى الغرب**" میں ذکر کیا ہے۔ **(معرفة علوم الحديث للحاكم: ص ۲۴۵، ۲۴۰)**

(۱۸) حافظ ذہبیؒ (م ۷۴۸ھ)، تہذیب الکمال کے اختصار یعنی تذہیب تہذیب الکمال میں کہتے ہیں کہ

" **قد أحسن شيخنا أبو الحجاج حيث لم يورد شيئًا يلزم منه التضعيف** "۔

ہمارے شیخ ابو الحجاج المزیؒ نے یہ بہت اچھا کیا کہ انہوں نے (امام ابو حنیفہؒ کے بارے میں) کوئی ایسا قول نقل نہیں کیا جس سے آپ کا ضعیف ہونا لازم آئے۔ **(ج ۹: ص ۲۲۵)**

معلوم ہوا کہ حافظ ذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) ثقہ ہیں۔

(۱۹) ثقہ، حجت، حافظ، امام ابو عبد الرحمٰن، عبد اللہ بن یزید المقریؒ (م ۲۱۳ھ)،

" **-وكان إذا حدثنا عن أبي حنيفة-قال: حدثنا شاهنشاه** "

جب بھی امام ابو حنیفہؒ سے حدیث بیان کرتے، تو کہتے کہ ہم سے شہنشاہ نے حدیث بیان کی ہے۔ **(تاریخ بغداد: ج ۱۳: ص ۳۴۴)**[31]

(۲۰) مشہور امام، محدث، کمال الدین البابرتیؒ (م ۷۸۶ھ) نے فرمایا کہ

"**كان ابو حنيفة رحمه الله اماما صادقا۔۔**"

---

الروایۃ ہیں۔ **(ص: ۹۶)**، لیکن اسی کتاب میں انہوں نے ایک دوسری جگہ پر امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) کو ثقہ بھی قرار دیا ہے۔ **(ص: ۴۱)**، لہذا دونوں میں تطبیق یوں ہوگی کہ حافظ ابن شاہینؒ (م ۳۸۵ھ) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) ثقہ ہیں، عدم اضطراب کی صورت میں۔ واللہ اعلم

[31] سند کی تحقیق کے لئے دیکھئے **ص: ۳۳۔**

ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ)، صدوق امام ہیں۔ **(النکت الظریفة للبابرتی بتحقیق الدکتور بلة الحسن عمر: ص ۳۱)**

یہ مختصر حوالے ہیں، جن سے ائمہ محدثین اور ائمہ جرح و تعدیل کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ **(م ۱۵۰ھ)** کا حدیث میں صدوق، ثقہ، ثبت، حافظ ہونا معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم

ثقہ، امام نضر بن محمد القرشیؒ (م۱۸۳؁ھ) نے امام ابو حنیفہؒ (م۱۵۰؁ھ) کو ثقہ قرار دیا ہے۔

## -مولانا نذیر الدین قاسمی

صدوق، امام موفق بن احمد المکیؒ (م۵۶۸؁ھ) فرماتے ہیں کہ

**اخبرنی الحافظ ابو الخیر عبد الرحیم بن محمد بن احمد فیما کتب الی من اصبھان انا ابو الفرج سعید بن ابی الرجاء الصیرفی باصبھان اذنا ابو الحسین محمد بن احمد الاسکاف انا ابو عبد اللہ محمد بن اسحاق بن مندۃ انا الامام ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن یعقوب الحارثی قال اخبرنا عمران بن فرنیام انبا ابو الفضل انا وھب بن زمعۃ اخبرنی سھل ھو ابن مزاحم قال کنت عند النضر بن محمد فقیل لہ ان ابا غسان یقول کذا و کذا قال فغضب وقال ما ادری مایقول ھولاء الصبیان حدثنی الثقۃ الورع الذی کان یعز علیہ ان یتکلم الا مایوافق الاثر یعنی ابا حنیفۃ۔**

سہل بن مزاحمؒ کہتے ہیں کہ میں نضر بن محمدؒ کے یہاں تھا کہ ان سے کہا گیا: ابو غسان ایسا ایسا کہتے ہیں، راوی کہتے ہیں: اس پر وہ خفا ہو گئے اور کہا: کیا پتہ یہ بچے کیا کہتے ہیں، مجھ سے ایسے ثقہ اور پرہیز گار شخص نے حدیث بیان کی جنہیں حدیث شریف کے خلاف کوئی بات کرنا گراں گزرتا تھا، یعنی کہ امام ابو حنیفہؒ۔ **(مناقب للمکی: ص ۱۷۶، طبع بیروت)**

### سند کی تحقیق:

(۱) امام ابو المؤید موفق بن احمد المکیؒ (م۵۶۸؁ھ) کی توثیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش۴: ص۷۰**۔

(۲) حافظ ابو الخیر عبد الرحیم بن محمد بن احمد الاصبہانیؒ (م۵۶۸؁ھ)،

(۳) ابو الفرج سعید بن ابی رجاءؒ (م۵۳۲؁ھ)،

(۴) ابو الحسین احمد بن محمد الاسکافیؒ،

(۵)　امام ابو عبد اللہ محمد بن اسحق بن مندہؒ (م ۳۹۵ھ)، وغیرہ کی توثیق **مجلہ الاجماع: ش ۴: ص ۶۲** پر موجود ہے۔

(۶)　امام ابو محمد عبد اللہ بن محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ) کی توثیق **مجلہ الاجماع: شمارہ نمبر ۲: ص ۸۹** پر ہے۔

(۷)　ابو زید، عمران بن فرینامؒ بھی صدوق ہیں۔

ان سے امام ابو محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ)، ابو الحسن، علی بن الحسن بن الخلیل بخاریؒ (م ۳۴۶ھ)، ابو حفص، عمرو بن محمد بن الحسین بخاریؒ (م ۳۲۹ھ)، ابو عبد اللہ محمد بن احمد ابن سعید بن یعقوب اللولوی الکلاباذیؒ (م ۳۲۳ھ) وغیرہ نے روایت لی ہے۔ **(اکمال لابن ماکولا: ج ۳: ص ۱۷۸، ج ۷: ص ۱۴، الانساب للسمعانی: ج ۱۱: ص ۱۸۰)**

ایسا راوی ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) کے اصول کی روشنی میں صدوق ہوتا ہے، جیسا کہ شیخ الالبانیؒ نے کہا ہے۔ **(مجلہ الاجماع: ش ۱۶: ص ۳۱)**

(۸)　ابو الفضل سے مراد ابو الفضل الفزاریؒ (م ۲۰۶ھ) ثقہ، ثبت، امام ہیں۔ **(ارشاد القاصی الدانی: ص ۳۴۶)**

(۹)　وہب بن زمعہؒ سنن ترمذی و سنن نسائی کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۷۴۷۷)**

(۱۰)　سہل بن مزاحمؒ بھی صدوق ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج ۵: ص ۱۶۵، کتاب الثقات لابن حبان: ج ۸: ص ۲۸۹، الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم: ج ۴: ص ۲۰۴)**

(۱۱)　نضر بن محمد القرشیؒ (م ۱۸۳ھ) صحیحین کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب)**

لہذا یہ سند حسن ہے۔ واللہ اعلم

**نوٹ:**

مناقب للموفق بن احمد المکی کے مطبوعہ نسخہ میں "**ابو الفضل انا وھب بن زمعة**" کے بجائے "**ابو الفضل انا ود بن زمعة**" آگیا ہے، جو کہ کاتب کی غلطی کا نتیجہ ہے۔ **(مناقب للمکی: ص ۱۷۶، طبع بیروت)**، کیونکہ الجامعۃ

الاسلامیۃ، المدنیۃ المنورۃ کے مکتبہ رقم ۳۲۸۱ میں موجود مناقب ابی حنیفۃ **للمکی:: [FOLIO] نمبر ۴۳-۴۴** کے مخطوطہ میں "**ابو الفضل انا وھب بن زمعۃ**" ہی موجود ہے۔





لہذا صحیح **"ابو الفضل انا وهب بن زمعة"** ہے۔ واللہ اعلم

ثقہ، حافظ، حجت، امام ابو عبد الرحمٰن المقریؒ (م ۲۱۳؁ھ) کے نزدیک،

امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) "**شاھنشاہ الحدیث**" ہیں۔

## -مولانا نذیر الدین قاسمی

ثقہ، حافظ، حجت، امام ابو عبد الرحمٰن المقریؒ (م ۲۱۳؁ھ) نے امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) "**شاھنشاہ الحدیث**" قرار دیا ہے۔

چنانچہ حافظ المشرق، امام خطیب بغدادیؒ (م ۴۶۳؁ھ) فرماتے ہیں کہ :

**أخبرني ابو بشر الوكيل وأبو الفتح الضبي، حدثنا عمر بن احمد الواعظ، حدثنا محمد بن مخزوم، حدثنا بشر بن موسى، حدثنا أبو عبد الرحمن المقرى، وكان اذا حدثنا عن ابي حنيفة قال: حدثنا شاهنشاه۔**

امام، حافظ ابو عبد الرحمٰن المقریؒ (م ۲۱۳؁ھ) جب کبھی امام ابو حنیفہؒ سے حدیث بیان کرتے تو کہتے کہ ہم سے شہنشاہ نے حدیث بیان کیا ہے۔ **(تاریخ بغداد: ج ۱۳: ص ۳۴۴)**

<u>روایت کی تحقیق درج ذیل ہے :</u>

(۱)　حافظ المشرق، امام خطیب بغدادیؒ (۴۶۳؁ھ) مشہور ثقہ حافظ اور الامام الکبیر ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم : ج ۱: ص ۴۱۸)**

(۲)　ابو بشر الوکیلؒ (م ۴۳۸؁ھ) اور ان کے متابع میں ابو فتح **الضبی**ؒ دونوں کے بارے میں

حافظ المشرق، امام خطیب بغدادیؒ کہتے ہیں کہ

**"كتبت عنه وكان سماعه صحيحا"**

میں نے ان (دونوں) سے لکھا ہے اور ان (دونوں) کا سماع صحیح ہے۔ **(تاریخ بغداد: ج۴: ص۶۴، تاریخ بغداد: ج۱۰: ص۴۶۲)**

یعنی یہ دونوں حضرات خطیبؒ کے نزدیک صدوق ہیں۔

(۳) عمر بن احمد الواعظؒ سے مراد مشہور ثقہ، امام، حافظ الحدیث ابن شاہینؒ **(م۳۸۵ھ)** ہیں۔

(۴) محمد بن مخزومؒ کا پورا نام محمد بن احمد بن مخزومؒ **(م بعد ۳۳۰ھ)** ہے اور وہ ضعیف ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۷: ص۴۸۷، تاریخ بغداد: ج۲: ص۲۳۰)**

(۵) بشر بن موسیٰؒ **(م۲۸۸ھ)**،

(۶) ابو عبد الرحمن المقریؒ **(م۲۱۳ھ)** وغیرہ دونوں حضرات ثقہ ہیں۔ **(تاریخ بغداد: ج۱۳: ص۱۳۳، تاریخ الاسلام: ج۶: ص۲۴۷، تقریب رقم ۳۷۱۵)**

معلوم ہوا کہ اس سند کے تمام روات ثقہ یا صدوق ہیں، البتہ محمد بن احمد بن مخزومؒ **(م بعد ۳۳۰ھ)** ضعیف ہیں۔

لیکن ان کا ضعف صحت سند کے منافی نہیں، کیونکہ ان کے متابع، صدوق، حافظ الحدیث ابو محمد الحارثی موجود ہیں چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ

**"حدثنا عبد الله بن صالح النيسابوري، قال: حدثنا محمد بن يزيد قال عبد الله بن يزيد: ابو حنيفة شاه مردان رحمة الله عليه"۔**

امام ابو عبد الرحمٰن المقریؒ **(م۲۱۳ھ)** فرماتے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ **(م۱۵۰ھ)** **شاہ مردان یعنی شاھنشاہ ہیں۔ (کشف الاثار مخطوطة: [FOLIO] نمبر ۹)**

حدثنا أبو سعيد بن محمد بن عبد الله وأحمد بن محمد بن الشرقي النيسابوري بن
محمود قالوا حدثنا محمد عبد الوهاب الفراء النيسابوري قال سمعت المقرئ
يقول الناس رجلان أبو حنيفة وابن لهيعة رحمة الله عليهما
قال حدثنا عبد الله بن صالح النيسابوري قال محمد حدثنا محمد بن يزيد قال قال عبد الله
بن يزيد أبو حنيفة شاه مردان رحمة الله عليه حدثنا الحسن قال حدثنا أحمد بن زهير
قال سمعت ابن يزيد المقرئ قال كان أبو حنيفة في العلم أحد حدثنا عبد الله بن
عبيد الله وغيره قال سمعت علي بن خشرم يقول كان المقرئ إذا حدث يقول لا أحدثكم
حتى تكتبوا من أحاديث أبي حنيفة رضي الله عنه حدثنا أبو سعيد بن محمد بن عبد الله النيسابوري
قال حدثنا محمد بن عبد الوهاب قال كنا عند المقرئ قال حدثنا أبو حنيفة فقال بعضهم
لا نريد فقال دعوه حدثنا النعمان بن ثابت فجعلوا يكتبونه فقال المقرئ
أموات غير أحياء قال قوم لا يعرفون اسم أبي حنيفة ولا يعرفون فضله
ولا تقدمه يقولون لا نريد لله علي إلا أحدثكم سنة حدثنا عبد الله بن
عبيد الله قال سمعت محمد بن يزيد النيسابوري يقول سمعت عبد الله بن يزيد
المقرئ يقول ما رأيت أسود رأسا أفقه من أبي حنيفة رضي الله عنه حدثنا عبد الله بن عبيد الله
قال حدثنا محمد بن الحسن عن حرملة بن يزيد الضبعي قال سمعت المقرئ يقول
ما رأيت أحدا أسود الرأس واللحية أفقه من أبي حنيفة رضي الله عنه وسمعت يحيى بن سلم حدثنا
إبراهيم بن منصور البخاري قال حدثنا حبش بن حرب البيلندي قال حدثنا يحيى بن
سلم قال كان قول أبي حنيفة رضي الله عنه وعبد العزيز بن أبي رواد في الإيمان واحدا
حدثنا أبو العباس أحمد بن محمد الكوفي قال حدثنا جعفر بن محمد بن هشام قال
حدثنا حرب بن الحسن قال حدثنا يحيى بن سلم قال كان عبد العزيز بن أبي رواد وأبو حنيفة
رضي الله عنهما لا يستثنيان في الإيمان وكان سفيان الثوري يستثني حدثنا علي بن
الحسين بن سعيد الكسي قال سمعت الفتح بن عمرو يقول سمعت اللؤلؤي يقول
وافيت مكة فإذا أنا بيحيى بن سليم الطائفي جالسا في ملأ وهو يذكر
ابن جريج قال وكان يقول قال عطاء وسألت عطاء قال وعن الشعبي فقال
أين أبو حنيفة عن هذه المسائل قال فقلت وجاء والله موضع الكلام قال فقلت
له يرحمك الله أما أبو حنيفة رضي الله عنه فقد مضى لسبيله وأنا من أصحابه

## سند کی تحقیق:

(۱)　امام ابو محمد عبد اللہ بن محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ) کی توثیق **مجلہ الاجماع: شمارہ نمبر ۲: ص ۸۹** پر ہے۔

(۲)　عبد اللہ بن صالح بن یونس النیسابوریؒ (م ۳۰۵ھ) صدوق ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج ۷: ص ۸۹، مختصر تاریخ نیسابور: ص ۴۸، اکمال الاکمال لابن نقطة: ج ۲: ص ۴۸۴، دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۱۶: ص ۳۱)**

(۳)　محمد بن یزید سے مراد محمد بن یزید بن عبد اللہ النیسابوریؒ (م ۲۵۷ھ) بھی صدوق ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج ۶: ص ۲۱۱، کتاب الثقات لابن حبان: ج ۹: ص ۱۴۵، مجلہ الاجماع: ش ۱۶: ص ۳۱)**

(۴)　امام ابو عبد الرحمٰن، عبد اللہ بن یزید المقریؒ **(م ۲۱۳ھ)** مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(تقریب)**

لہذا یہ سند حسن ہے اور معلوم ہوا کہ امام ابو عبد الرحمٰن المقریؒ **(م ۲۱۳ھ)** کے نزدیک، امام ابو حنیفہؒ **(م ۱۵۰ھ)** "**شاھنشاہ الحدیث**" ہیں۔

ثقات تو ثقات، متکلم فیہ رواۃ نے بھی امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) کی حدیث میں توثیق کی ہے۔

**-مولانا نذیر الدین قاسمی**

خارجۃ بن مصعب **الضبعی**ؒ (م ۱۶۸؁ھ) کی نظر میں امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰؁ھ) کا مقام:

صدوق، امام ابو محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰؁ھ) کہتے ہیں کہ

**حدثت عن ابی احمد الغسانی قال حدثنا ابراهيم بن رستم قال سمعت خارجة يقول كان ابو حنيفة جهبذ الحديث۔**

الامام، العالم، المحدث - **کماقال الذهبی فی سیر** - خارجۃ بن مصعب **الضبعی**ؒ (م ۱۶۸؁ھ) فرماتے ہیں کہ ابراہیم بن رستمؒ کہتے ہیں کہ میں خارجہؒ کو کہتے ہوئے سنا کہ امام ابو حنیفہؒ حدیث شریف کے بڑے ماہر تھے۔ **(کشف الاثار مخطوطة: [FOLIO] نمبر ۲۰۸)**


مركز جمعة الماجد للثقافة والتراث - دبي

الرقم : ٥٠٧٦ ف

العنوان : كشف الآثار في مناقب أبي حنيفة

الجزء :　　الموضوع : تراجم

المؤلف : السبذموني : عبد الله بن محمد بن يعقوب　أبو محمد - ٣٤٠ هـ

البداية : الحمد لله فتح كل مقال وإمام كل رغبة

النهاية : ...

الناسخ : محمود بن محمد بن محمد الملقب بابا　تاريخ التأليف　تاريخ النسخ الخميس ١٤ رمضان ٦٤٩ هـ

الأوراق : ٢٤٦ ق　القياس ٢٥,٥ × ١٩ سم　الخط نسخ قديم

المراجع : الكشف ٢ / ١٤٨٥ ؛　الأعلام ج ٤ / ١٢٠ ؛　معجم المؤلفين ٦ / ١٤٥ ؛　هدية ١ / ٤٤٥

الفهارس

الملاحظات

المصدر　البلد أوزبكستان　المدينة طشقند　المكتبة معهد البيروني للدراسات الشرقية　الرقم 3165

المصور　الاسم　التوقيع　تاريخ التصوير ١٩٩٤

